مُسَیَّفٌ - تلوار باندھے ہوئے یا بہادر صاحب شمشیر
دِرْهَمٌ مُسَیَّفٌ - نقش مٹا ہوا روپیہ -
ثَوْبٌ مُسَیَّفٌ - دھاریدار کپڑا یعنی جس پر کاڑیاں ہوں
سَیْفُ الْبَحْرِ - فدک کا ایک مقام ہے -
سَیْلٌ یا سَیَلَانٌ - بہنا - لمبا ہونا -
تَسْیِیْلٌ - بہانا - پگھلانا -
سَیَّالٌ - پگھلنے والا بہنے والا -
کَانَ سَائِلَ الْاَطْرَافِ - آنحضرت ص کے ہاتھ اور پاؤں لمبے تھے انگلیاں بھی لمبی تھیں -
مَسِیْلُ ھَرْشٰی - ہرشا کا نالہ نشیبی جگہ -
مَسِیْلُ الْمَاءِ - پانی کی موہری -
اِسَالَۃٌ - بہانا -
فَاِنْ سَالَ ذٰلِکَ حَتّٰی بَلَغَ السُّوْقَ پھر اگر بہہ کر پنڈلی تک آجائے -
سَیَالَۃُ - ایک مقام کا نام ہے مدینہ سے ایک منزل پر -
سَائِلَ الْخَدَّیْنِ - آنحضرت ص کے رخسار برابر تھے نہ پھولے ہوئے اور آپکے مبارک چہرے میں ذرا لمبائی تھی مگر نہ بالکل گول نہ بالکل تلوار کیطرح لمبا بال گھونگھردار مونڈھوں تک چھٹے ہوئے رنگ کھلا ہوا گندمی آنکھوں میں سرخ ڈورے اور کالی آنکھیں داڑھی گھنی ہوئی اس میں ذرا سی سفیدی لب اور ٹھڈی کے درمیان صلی اللہ علیہ وسلم
سُیُوْمٌ - ایک حبشی زبان کا لفظ ہے نجاشی بادشاہ حبش نے مسلمان مہاجرین سے کہا تھا اُمْکُثُوْا فَاَنْتُمْ سُیُوْمٌ یعنی تم اس ملک میں رہو تمکو امن ہے بعضوں نے کہا سُیُوْمٌ سَائِمٌ کی جمع ہے یعنی چرنے والے بکریوں کیطرح ملک میں پھرتے رہو تم کو کوئی نہ چھیڑے گا -

عَلٰی سِیَتِہٖ لِاَخِیْہِ - اپنے بھائی کو چکانے پر دوسرا کوئی نہ چکائے یہ ایک لغت ہے سَوْمٌ میں جس کا بیان اوپر گذر چکا -
لَکُمْ سِیْمَاءُ - وضو تمہارا نشان ہے حالانکہ وضو اور اُمتوں میں بھی تھا جیسے ایک حدیث میں ہے ھٰذَا وُضُوْئِیْ وَ وُضُوْءُ الْاَنْبِیَاءِ مِنْ قَبْلِیْ مگر یہاں مراد یہ ہے کہ وضو کی سبب سے منہ ہاتھ پاؤں کا نورانی ہونا اور سفید یہ اس امت کا خاصہ ہوگا یعنی قیامت کے دن بعضوں نے کہا وضو خاص اس امت کیلئے مشروع ہوا اور وہ حدیث ضعیف ہے صرف اگلے انبیا کیلئے مشروع ہوگا نہ انکی امتوں کیلئے اور یہی قرین قیاس ہے کیونکہ یہود اور نصاریٰ وضو نہیں کرتے نہ حدث اُن کے مذہب میں نماز کو مانع ہے -
سِیَۃٌ - کمان کا مڑا ہوا کنارہ -
سِیَتَانِ - کمان کے دونوں مڑے ہوئے کنارے سِیَاتٌ جمع ہے سِیَۃٌ کی اصل میں وِسْیٌ تھا جیسے عِدَۃٌ تو اس کا اصل باب الواو مع السین ہے -
وَ فِیْ یَدِہٖ قَوْسٌ اٰخِذٌ بِسِیَتِھَا - آپکے ہاتھ میں ایک کمان تھی آپ اُسکا جھکا ہوا کنارہ تھامے ہوئے تھے -
فَانْثَنَتْ عَلَیَّ سِیَتَاھَا - اُس کے دونوں کنارے مجھ پر مڑ گئے (یعنی کمان کے کنارے)
یَطْعَنُہٗ بِسِیَۃِ قَوْسِہٖ - اُسکو کمان کا کنارہ مار رہا تھا
سِیٌّ - برابر والا جوڑ مشابہ مانند -
اِنَّمَا بَنُوْ ھَاشِمٍ وَ بَنُوْ الْمُطَّلِبِ سِیٌّ وَاحِدٌ بنی ہاشم اور بنی مطلب تو ایک ہی ہے یہ مشہور روایت شَیْءٌ وَّاحِدٌ ہے یعنی دونوں ایک چیز ہیں -
ھُمَا سِیَّانِ - وہ دونوں جوڑ ہیں (ایک دوسرے کے مثل ہیں) -

الحمد للہ کہ بارہواں پارہ انوار اللغہ کا مقام والیٹر میں بماہ صفر المظفر روز یکشنبہ ۱۳۲۳ھ کو بقلم مترجم عفا اللہ عنہ ختم ہوا اب دعا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اسی طرح تیرھویں پارے کو ختم کرادے آمین ثم آمین یارب السموات والارضین -

طالب دعا